U3319+ XI-1809

'tle - FIRHANG AAMRAH YAANI ARABI, FARSI AUR TURKI KI LUGHAAT KA BAATILFAT MUKHA'

reator - Mohd. Abdullah Khan Khawaishgi

ublisher - Jaid Barqi Press (Delhi).

ate - 1937.

ages - 583.

ubjects - Urdu Zuban - Firhang i Lughaat Arabi - Farsi - Turki.

# فرہنگ عامرہ

کے متعلق

# چند قیمتی رائیں

## نگار لکھنؤ

فرہنگ عامرہ چھوٹے سائز کا لغت ہے جس میں عربی فارسی اور ترکی کے تقریباً چالیس ہزار الفاظ صحیح تلفظ کے ساتھ یکجا کر دیئے گئے ہیں، اور جنکا عام فہم ترجمہ اردو میں کیا گیا ہے۔ اس فرہنگ کی خصوصیات فاضل مؤلف نے ظاہر کی ہیں کہ :-

(۱) الفاظ کی ترتیب حروف تہجی کے لحاظ سے اسطرح رکھی گئی ہے کہ کسی لفظ کی جستجو میں دقت نہیں ہوتی۔

(۲) صحت تلفظ کے لئے یہ اہتمام کیا گیا ہے کہ ہر لفظ کے آگے اس کے ٹکڑے کر دیئے گئے ہیں اور ہر ٹکڑے پر اعراب دیدئے گئے ہیں؛ یہ وہی طریقہ ہے جو انگریزی زبان کی لغات میں رائج ہے۔

(۳) فارسی کی خلاف قیاس اور عربی کی مستعمل جمع اپنے صیغۂ مفرد کے ذیل میں درج کردی گئی ہیں اور کثیر الاستعمال صیغہائے جمع کو مستقل لغت کی حیثیت سے اسکی ہر جگہ پر پھر دوبارہ دیدیا گیا ہے۔

(۴) کثیر الاستعمال فارسی مصادر کے مضارعات اور سماعی و قیاسی مشتقات بھی دیئے گئے ہیں اسی کے ساتھ قلیل الاستعمال مصادر کی بڑی تعداد بھی شامل کردی گئی ہے۔

(۵) فارسی میں اکثر حروف دوسرے حروف سے بدل جاتے ہیں، اس کی صراحت بھی ہر حرف کی تقطیع کی ابتداء میں کردی گئی ہے۔

(۶) دورِ حاضرہ کے بہت سے مفید معرّبات و مفرّسات اس میں شامل ہیں۔
(۷) اشیاء کی ماہیت و معانی بیان کرنے میں جدید تحقیقات کا خیال رکھا گیا ہے۔
(۸) اسماء الرجال کے سلسلہ میں افسانوی افراد اور تاریخی شخصیتوں کے درمیان حدِ فاصل قائم کر دی گئی ہے۔

میں نے اس فرہنگ کو خوب دیکھا ہے اور میں نے یہ تمام خصوصیات اس میں پائی ہیں، ہماری زبان میں لغت کی کتابوں کی بہت کمی ہے اور خصوصیت کے ساتھ وہ جامع بھی ہوں اور مختصر بھی، اس لیے ملک کو جناب محمد عبد اللہ خاں خویشگی کا ممنون ہونا چاہیئے کہ انھوں نے سالہا سال کی محنت کے بعد یہ قابلِ قدر فرہنگ مرتب کی اور اچھے کاغذ پر چھاپ شائع کر کے طلبہ کی بڑی ضرورت کو پورا کیا۔

## اُردو ئے مُعلّٰی کان پور

مدت سے اردو میں ایک ایسے لغت کی ضرورت تھی جو جامع ہونے کے ساتھ اخبار نویسوں مترجموں، شاعروں اور طالب علموں کی ضروریات کو پورا کر سکے۔

ہمیں مسرت ہے کہ جناب محمد عبد اللہ خاں صاحب خویشگی نے بے انتہا محنت و کاوش سے ایک ایسا لغت مرتب کیا ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی کے تقریباً چالیس ہزار الفاظ کی تشریح کی گئی ہے۔ اس لغت کی ایک نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ الفاظ کے سامنے قوسین میں ان کا صحیح تلفظ بھی درج کر دیا گیا ہے۔ مثلاً :-

قُوّت (قُوْ۔وَتْ) طاقت      ربیع الاوّل (رَ۔بِیْ۔عُلْ۔اَ وْ۔وَلْ) تیسرا اسلامی قمری مہینہ

اس لغت کا نام فرہنگِ عامرہ ہے۔ الفاظ کے معنی بیان کرنے میں جدید تحقیقات کا خیال رکھا گیا ہے۔ متروک الفاظ کی جگہ متبادل الفاظ کی طرف توجہ دلائی گئی ہے۔ فارسی مصادر کے مضارع اور سماعی و قیاسی مشتقات بھی درج کر دیے گئے ہیں۔ اسماء الرجال میں تاریخی اور

افسانوی ناموں میں امتیاز کیا گیا ہے۔ دیباچہ میں الساک المصدر (Prefixes) اور توابعات ترکیبی (Suffixes) کی فہرست ہے امثالیں بھی دیدی گئی ہیں جس سے نئے الفاظ کے اختراع میں مدد ملتی ہے، الغرض مرتب نے انتہائی عرق ریزی اور کاوشش سے کام لیا ہے۔

ہمیں امید ہے کہ حامیان اردو کے حلقہ میں اس لغت کا پرجوش خیر مقدم کیا جائے گا۔

## ہندستان لکھنؤ

فرہنگ عامرہ :۔ اردو میں لغت کی بہت بڑی کمی تھی لیکن اب وہ کمی رفتہ رفتہ دور ہوتی ہے کئی اچھی لغتیں نکل آئی ہیں۔ یہ لغت بھی انہیں اچھی لغتوں کے ساتھ رکھی جا سکتی ہے معنی کے ساتھ بہت اچھی طرح لفظ کا تلفظ بھی دیدیا ہے۔ اس میں اصطلاحیں فارسی اور عربی جمعیں، فارسی مصدروں کے ساتھ مضارع، کچھ ضروری تاریخی اور افسانوی نام بھی موجود ہیں۔ روزمرہ کے چھوٹے ادبی کاموں کے لیے اور طالب علموں کے لیے یہ بے مثل چیز ہے۔ ابھی تک ہماری نگاہ سے کوئی ایسی لغت نہیں گذری تھی جو یہ ضرورت پوری کرتی ہو۔ اسے تیار کرکے مصنف نے اردو کی بہت بڑی خدمت کی ہے۔

فرہنگ عامرہ میں چالیس ہزار عربی، فارسی اور ترکی الفاظ کے معنی ہیں۔ ساتھ ساتھ الفاظ کے ٹکڑے کرکے ان کا تلفظ بھی دیدیا گیا ہے۔ فارسی کی خلاف قیاس اور عربی کی مستعمل جمع دے دی گئی ہیں۔ ترجمہ آسان اور بامحاورہ زبان میں ہے۔ اس لغت نے اردو کی ایک بہت بڑی کمی کو پورا کر دیا ہے۔ اردو کے ہر قدردان کو اپنے کتبخانہ میں یہ کتاب رکھنا چاہیئے۔

## مدینہ بجنور

فرہنگ عامرہ :۔ یہ فارسی وعربی کے ان الفاظ کا لغت ہے جو عام طور سے فارسی کتابوں میں مستعمل ہیں اور جن میں اکثر اردو زبان میں بھی رائج ہیں۔

اس فرہنگ کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں ہر لفظ کا تلفظ، اس لفظ کے آگے جدید
قاعدے کے مطابق دیا گیا ہے، مثلاً "زنجبیل" کے آگے بریکٹ میں تلفظ یوں لکھا ہے (زَن ۔
جَبِیل) پُرانے لغات کی طرح تلفظ کو لفظوں میں اس طرح نہیں لکھا کہ "بفتح زائے معجمہ و سکون
نون منقوطہ و فتحہ جیم ......" اور نہ لغات کشوری وغیرہ کی طرح اُسی لفظ پر زیر زبر پیش لگائے
گئے ہیں، بلکہ کوشش یہ کی گئی ہے کہ لفظ کے جتنے ٹکڑے (SYLLABLE) آواز کے
اعتبار سے ہو سکیں ان کو الگ الگ لکھا جائے اور پھر ان پر زیر زبر لگائے جائیں مثلاً "خوش اسلوبی"
کا تلفظ اس طرح لکھا گیا ہے (خُش ۔ اُس ۔ لُو ۔ بِی)

علاوہ ازیں ہر جمع کا واحد اور واحد کی جمع لفظ کے ساتھ ہی بتلا دی گئی ہے کثیر الاستعمال
فارسی مصدروں کے قیاسی و سماعی صیغے بھی لفظ کے ساتھ ساتھ لکھ دیئے گئے ہیں نئے الفاظ
جو موجودہ صدی میں زبان میں داخل ہوئے ہیں ان کا اضافہ کیا گیا ہے اور اس کے مقابلہ
میں بہت سے غیر ضروری نادر الاستعمال الفاظ کو نکال دیا گیا ہے۔ مشہور و معروف آدمیوں
کا تعارف نہایت مناسب اور صحیح انداز میں کیا گیا ہے۔ پرانے لغت نویسوں کی طرح یہ
نہیں کیا گیا کہ حاتم و رستم کی توضیح میں خیالی افسانے لکھ دیئے جائیں۔

ان باتوں کی وجہ سے یہ لغت فارسی کے طالب علموں کے لئے بے انتہا مفید ہے۔ اردو
زبان سے دلچسپی رکھنے والے افراد کی میز پر بھی اس کا رہنا ضروری ہے۔ اس لئے کہ ہماری
زبان میں عربی، فارسی کے بہت کافی الفاظ مستعمل ہیں، جن کے معنی اور تلفظ کو معلوم کرنے
میں اکثر دقت پیش آتی ہے۔ اس مقصد کے لئے یہ فرہنگ بہترین رہبر کا کام دے سکتی ہے۔
پھر چونکہ یہ مختصر ہے اور چھوٹی تقطیع کی یک دست (Handy) ایڈیشن میں چھاپی گئی
ہے، اس لئے بڑے لغات کے مقابلہ میں قابل ترجیح ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ کتاب کی خوبیوں اور ضخامت کو دیکھتے ہوئے قیمت بہت
ہی کم ہے۔

# الامان دہلی

یوں تو ملک میں اردو لغت کی بہت سی کتابیں رائج الوقت ہیں مگر اردو جیسی عالمگیر اور عام فہم زبان کے لئے جس عام فہم اردو لغت کی ضرورت تھی، ملک کی یہ اہم ضرورت تشنۂ تکمیل تھی، چونکہ اردو زبان فارسی، عربی، ترکی وغیرہ لغات سے مرکب ہے اس لئے پڑھے لکھے صحاب کو لغت کے صحیح تلفظ میں، یا سخت تکلف سے کام لینا پڑتا تھا، یا پھر صحیح تلفظ میں دشواریاں پیش آتی تھیں مگر سے

للہ الحمد ہر آں چیز کہ خاطر میخواست آخر آمد ز پس پردۂ تقدیر پدید

خدا کا شکر ہے کہ مولوی عبد اللہ خاں صاحب خویشگی ساکن خورجہ نے ملک کی اس اہم ضرورت کا احساس فرماکر، فرہنگ عامرہ کے نام سے جدید اصول تالیف کو پیش نظر رکھتے ہوئے کافی جد و جہد تحقیق و تدقیق کے بعد تقریباً چالیس ہزار عربی، فارسی اور ترکی الفاظ و مصطلحات کا ایک بیش بہا ذخیرہ جمع فرماکر دنیائے علم و ادب پر احسان عظیم کیا ہے جو طلبائے مدارس کے علاوہ فضلاء و کملاء کے وسعت معلومات کیلئے نہایت قیمتی سرمایہ ہے۔

صحت تلفظ، دور حاضرہ کے معرب و مفرس لغات، علامات قرأت، حروف پر اعراب کا عمل وغیرہ وغیرہ، یہ وہ مخصوص صفات ہیں جو کسی دوسری لغت میں جستجو سے بھی دستیاب نہ ہوسکینگے۔

ان تمام خصوصیات کو پیش نظر رکھ کر یہ رائے حق بجانب ہوگی کہ متلاشیان الفاظ و معانی کے لئے فرہنگ عامرہ سے بہتر کوئی لغت ملک میں تالیف نہیں ہوئی۔

# انصاری دہلی

یہ لغت جدید اصول ترتیب پر چالیس ہزار عربی، فارسی، ترکی الفاظ اور مصطلحات جدید کا بیش بہا ذخیرہ ہے، جسے فاضل مؤلف نے کافی جد و جہد، کاوش اور تحقیق کے بعد مرتب کیا ہے۔ یہ لغت جدید طرز کی بہت سی خوبیوں کی حامل ہے۔ سب سے بڑی، اہم اور ضروری

خصوصیت اور خوبی یہ ہے کہ ہر لفظ کے سامنے حرکت و اعراب کے ساتھ اسکا صحیح تلفظ قوسین (بریکٹ) میں دیدیا گیا ہے۔ الفاظ کے معانی بیان کرنے میں جامعیت و اختصار سے کام لیا گیا ہے۔ لغات کے حروف تہجی کی ترتیب جدید لائنوں پر نہایت صحت کے ساتھ قائم رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ فرہنگ ہٰذا کو عصر جدید کے قالب میں ڈھالنے کی جو کامیاب کوشش کی گئی ہے وہ قابل قدر، لائق تحسین اور کافی قدر افزائی کی مستحق ہے۔

ہم ایک نظر دیکھنے کے بعد بلاشبہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس فرہنگ کی ممتاز خصوصیات متلاشیانِ الفاظ و معنی کے لیے بڑی حد تک تسکین بخش ثابت ہوں گی۔ اس بنا پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ "فرہنگ عامرہ" اپنے امتیازی محاسن کے اعتبار سے ملک میں پہلی کوشش ہے۔ ضرورت ہے کہ اس سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کیا جائے۔ اس کی بہت سی افادی خصوصیات صرف مطالعے سے تعلق رکھتی ہیں۔ اس مختصر ریویو میں ان کا اظہار نہیں کیا جا سکتا۔

علم و تمدن کے ارتقا کے ساتھ زبان میں جن نئے نئے الفاظ و مصطلحات کا اضافہ ہوا ہے ان کے جمع کرنے کی کامیاب کوشش کی گئی ہے اور اکثر کتب متداولہ سے زیادہ لغات کا ذخیرہ فرہنگ عامرہ کے دامن میں نظر آتا ہے۔

## ریاست دہلی

"فرہنگ عامرہ" جیسا کہ نام سے ظاہر ہے ایک لغت ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی کے تقریباً چالیس ہزار الفاظ یکجا کر دیے گئے ہیں۔ اس لغت میں سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ہر لفظ کے سامنے حرکت و اعراب کے ساتھ اس کا تلفظ بریکٹ میں دیدیا گیا ہے۔ اور الفاظ کے معنی بیان کرنے میں جامعیت و اختصار سے کام لیا گیا ہے۔

فارسی کی خلاف قیاس اور عربی کی مستقل جمع اپنے صیغہ مفرد کے ذیل میں درج کر دی گئی ہیں اور جمع کے کثیر الاستعمال صیغوں کو مستقل لغت کی حیثیت سے اس کے مقام پر ہر جگہ مکرر درج کر دیا ہے۔ فارسی میں جو حروف دوسرے حروف سے بدل جاتے ہیں ان کی بھی

ہر حرف کی تقطیع کے شروع میں صراحت کر دی گئی ہے۔ چیزوں کی ماہیت اور ان کے معنی بیان کرنے میں جدید تحقیقات کا خیال رکھا گیا ہے۔

علاوہ ازیں فرہنگ عامرہ میں ہر مصدر کے ساتھ اس کا مضارع بھی درج ہے۔ مردہ اور بے رواج چیزوں کے نام علیحدہ کر کے ان کی جگہ ہزاروں مفید اور کار آمد معربات اور مفرسات داخل کئے گئے ہیں۔ دیباچے میں السلاک الصدور اور لوالعات ترکیبی کی فہرست مع تمثیلات دی گئی ہے، جس کے باعث نئے نئے خوبصورت الفاظ اختراع کرنے میں مدد ملتی ہے۔ غرض کتاب اپنی صوری و معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت دلکش ہے۔

## ہند، کلکتہ

جناب محمد عبداللہ خاں خویشگی نے فرہنگ عامرہ نام سے ایک اردو لغت تیار کی ہے جس میں فارسی، عربی اور ترکی کے وہ تمام الفاظ جمع کئے ہیں، جو کسی صورت سے ہماری زبان میں شامل ہو چکے ہیں۔ اس میں چالیس ہزار الفاظ شامل ہیں۔

الفاظ کی ترتیب اور معنوں کے ساتھ آپ نے زبان پر یہ بہت بڑا احسان کیا ہے کہ ہر لفظ کا صحیح صحیح تلفظ بھی کر دیا ہے مثلاً لکھا ہے:-

امداد (اِم۔ دَاد) مدد کرنا　　　　امراض (اِم راض) بیمار کرنا (اَم۔ راض) مرض کی جمع

اس طرح ہر شخص صحیح تلفظ اور اس تلفظ کے معنی نہایت آسانی سے سمجھ سکتا ہے۔

اس کتاب کو اگر اسکولوں میں شامل کر دیا جائے۔ اور طالب علموں کو استفادہ کا موقع دیدیا جائے تو بہت ہی کار آمد چیز ثابت ہو گی۔ ہم خاص صورت سے اپنی طرف سے محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی کو اردو کی اس خدمت پر مبارکباد پیش کرتے ہیں

## ملاپ لاہور

فرہنگ عامرہ ایک مختصر و جامع لغت ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی کے چالیس ہزار الفاظ صحیح تلفظ کے ساتھ یکجا کر دیے گئے ہیں اور ان کا عام فہم اردو ترجمہ نہایت دلنشیں انداز میں کیا گیا ہے۔ اس فرہنگ کی ایک چیدہ خصوصیت جو ہماری دوسری فرہنگوں میں سرے سے مفقود ہے یہ ہے کہ اس میں ہر لفظ کے سامنے حرکت و اعراب کے ساتھ اسکا تلفظ بریکیٹ میں دیدیا گیا ہے اور وہ اس طرح پر کہ لفظ کا صحیح تلفظ بآسانی ذہن نشین ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ انگریزی ڈکشنریوں کے اصول پر الفاظ کی ترتیب حروف تہجی کے لحاظ سے اس طرح رکھی گئی ہے کہ کسی لفظ کی جستجو میں چنداں دقت نہیں ہوتی۔ خویشگی صاحب نے جس جانفشانی اور عرق ریزی سے اس گراں پایہ ادبی خدمت کو انجام دیا ہے۔ اس کے لئے وہ مبارکباد کے مستحق ہیں۔

ہمیں امید ہے کہ اہلِ ذوق ان کی کاوش کی قدر کر کے حسن ذوق کا ثبوت دینگے۔

## تیج ویکلی دہلی

فرہنگ عامرہ:۔ اس نام سے جناب عبداللہ خاں خویشگی نے زبان اردو کے لئے ایک بہترین لغت تصنیف کی ہے جس میں عربی، فارسی، ترکی اور وہ تمام الفاظ شامل ہیں جو زبان اردو میں داخل اور مستعمل ہو گئے ہیں۔ ظاہر ہے کہ دنیا میں ہر زبان کو ایک مستقل فرہنگ کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس ڈکشنری کو شائع کر کے جناب عبداللہ خاں خویشگی نے وقت کی ایک بڑی ضرورت پوری کر دی ہے۔ فرہنگ عامرہ میں پوری تحقیق کے بعد تمام الفاظ کے تلفظ بھی لکھے گئے ہیں اور چالیس ہزار الفاظ شامل ہیں۔ جن کے معنی بھی نہایت واضح اور جامع طریقہ پر دیئے گئے ہیں۔ اس ڈکشنری کی خوبی یہ ہے کہ جامع ہونے کے باوجود مختصر ہے اس لئے نہایت آسانی سے ہر شخص اس سے کام لے سکتا ہے اور ضرورت کے لئے

اپنی میز پر رکھ سکتا ہے۔ فرہنگ عامرہ اردو میں نئے طرز کی ایک مکمل لغت ہے جو مدرسوں ، طالب علموں، مصنفوں، اخبارات اور رسائل کے ایڈیٹروں مترجموں، مضمون نگاروں اور ادیبوں کے لئے مفید ہے۔

ہماری رائے ہے کہ یہ کتاب ہر اسکول یا کالج کی لائبریری میں ہونی چاہیئے، جہاں زبان اردو ذریعۂ تعلیم ہے۔ اس ڈکشنری میں الفاظ کی ترتیب بھی بہت سہل رکھی گئی ہے تاکہ لفظ کو ڈھونڈنے میں آسانی ہو۔

## مُنادی دہلی

فرہنگ عامرہ:۔ اردو کی خوش نصیبی ہے کہ اس میں ہر مہینہ نہایت مفید اور اعلیٰ کتابوں کا اضافہ ہو رہا ہے۔ محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے ایک فرہنگ مرتب کی ہے جو ہر لحاظ سے بے مثل ہے۔ اردو کے تقریباً سب الفاظ اس میں جمع کر دئے گئے ہیں اور ان کے معنی بہت سلیس اور مختصر الفاظ میں درج کئے گئے ہیں اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ الفاظ کا تلفظ بہت اچھی طرح سے سمجھایا ہے مثلاً:۔

ضِیق النفس ( ضِیْ ۔ قُنْ ۔ لَفْ ۔ س ) سانس کی بیماری

عبداللہ خاں کی اس کاوش کی قدر کرنی چاہیئے۔

## پارس لاہور

ضرورت کو ایجاد کی ماں کہا جاتا ہے۔ "فرہنگ عامرہ" کی تدوین و تالیف نے اس ضرب المثل پر تصدیق کی مہر ثبت کر دی۔

"فرہنگ" اردو زبان میں جدید رنگ کی وہ پہلی کتاب ہے جس کے قابل قدر مؤلف نے عربی، فارسی اور ترکی زبان کے چالیس ہزار الفاظ کا خزانہ اس خوبی کے ساتھ جمع کر کے ملک و قوم کے سامنے پیش کر دیا ہے کہ ایک انسان کو اپنی علمی ضروریات کی تلاش

ہیں مختلف لغتوں کی اوراق گردانی کی قطعاً ضرورت باقی نہیں رہ جاتی ۔

"فرہنگ عامرہ" نہ صرف تعلیمیافتہ طبقہ کے لئے مفید ہے بلکہ اس سرچشمۂ علم سے معمولی علمی استعداد رکھنے والے حضرات بھی یکساں طور پر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ بشرطیکہ اٹھانا چاہیں۔

ہمارے خیال میں "فرہنگ" شعراء، اُدبا، فصحا، مضامین نگاروں، واعظوں خطیبوں، طلبا، اور اساتذہ غرض ہر طبقہ، ہر جماعت، اور ہر مذاق کے لوگوں کے علمی خزانوں میں اضافہ کرنے کی پوری پوری استعداد رکھتی ہے۔ الفاظ کی ماہیتوں اور مشتقات کے معانی کے بیان کا طریقہ جدید اور جلدی سے سمجھ میں آجانے والا ہے۔ جہاں جہاں مصادر آگئے ہیں وہاں مضارع بھی درج کردئے ہیں اور یہ ایک ایسی چیز ہے جس سے آپ کو دوسری لغتیں کلیتاً خالی نظر آئیں گی ۔

یہ فرہنگ اپنے ظاہری اور باطنی دونوں محاسن کے لحاظ سے مفید، کارآمد اور قابل قدر کتاب اور لغات اردو میں اپنی نوعیت کا جدید ترین اضافہ ہے ۔

ہم ادب اردو کی اس قابل قدر خدمت کے سلسلہ میں فرہنگ عامرہ کے فاضل مؤلف کی خدمت میں قلبی مبارکباد پیش کرتے ہیں اور امید کرتے ہیں کہ ملک کا علم دوست طبقہ آپ کی خدمات جلیلہ سے وسیع پیمانہ پر فایدہ اندوز ہوگا۔

## گرو گھنٹال لاہور

فرہنگ عامرہ میں الفاظ کی ترتیب اور انکے ادائے تلفظ کی ترکیب ایسی آسان رکھی گئی ہے کہ معمولی لکھا پڑھا شخص بھی ہر لفظ کو بے تکلف ڈھونڈھ سکتا اور اس کے صحیح تلفظ کو سمجھنے میں کوئی دقت پیش نہیں آتی ۔

یہ کتاب اپنے طرز کی ایک نئی کتاب ہے جو موجودہ زمانہ کے صاحب ذوق حضرات کی علمی ضرورتوں کو اچھی طرح پورا کریگی ۔

اسکول ماسٹروں کیلئے بیحد ضروری کتاب ہے کیونکہ انھیں ہر روز لغوی اور علمی الجھنیں درپیش ہوتی رہتی ہیں۔

طلباء کے لئے ایک نادر تحفہ ہے کیونکہ اس میں ان کی ہر قسم کی سہولتوں کو مدنظر رکھا گیا ہے اور وہ اس زبان کے مطالعہ سے کامل زباندان بن سکتے ہیں۔

علم دوست حضرات کو بھی کتب و رسائل اور اخبارات کے مطالعہ میں کافی سے زیادہ مدد مل سکتی ہے ہر لفظ کو اچھی طرح سمجھ اور بول سکتے ہیں۔ وہ لوگ جو اردو بولتے ہیں مگر تلفظ صحیح نہیں ادا کر سکتے۔ ان کے لئے اس کا مطالعہ ضروری ہے۔ وہ اس کے مطالعہ سے زباندانوں کی مجلس میں بے خوفی سے زباندانوں کی طرح بول سکتے ہیں۔ اس کتاب کی خوبصورتی اور خوبیاں ہر شخص کو مجبور کرتی ہیں کہ یہ ان کی میز پر ضرور ہونی چاہیئے۔ سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ مترجم حضرات کے لئے اس میں بہت سی علمی اصطلاحات اور لغات کا وافر ذخیرہ موجود ہے۔

اخبار نویس و مضمون نگار حضرات کے لئے ہر قسم کی اقتصادی، تمدنی اور سیاسی الفاظ جنکی اخباری دنیا میں ہر روز ضرورت پیش آتی رہتی ہے موجود ہیں۔

مقرر حضرات کو جلسوں میں تقریر کرتے وقت صحیح تلفظ کا خیال رکھنا ضروری ہے۔ اس سلسلہ میں یہ کتاب ان کے لئے ایک کامل رہنما ثابت ہوگی۔ کیونکہ اس میں مجلسی الفاظ کا خاص خیال رکھا گیا ہے۔

# نیشنل کانگریس لاہور

**فرہنگ عامرہ :-** یہ با تلفظ لغت ہے اور اسے ترتیب دینے میں مؤلف نے کافی محنت اور عرقریزی سے کام لیا ہے۔ عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ اچھے سے اچھے پڑھے لکھے آدمیوں کا تلفظ بھی غلط ہوتا ہے اور یہ ایک ایسی کمزوری ہے، جس کی تلافی یونیورسٹی کی بڑی سے بڑی ڈگری بھی نہیں کر سکتی۔

اردو زبان میں ایسے لغت تقریباً ہیں ہی نہیں، جن میں تلفظ کا خیال رکھا گیا ہو اسلئے

امید کی جاتی چاہیئے کہ اس لغت کا غیر معمولی گرمجوشی سے استقبال کیا جائیگا اور مؤلف کی محنت کی داد دی جائے گی۔

مؤلف نے یہ لغت ترتیب دے کر اردو زبان پر واقعی احسان کیا ہے۔

## جناب پروفیسر حامد اللہ صاحب افسر (لکھنؤ کالج)

"فرہنگ عامرہ" ہر تعریف و توصیف سے بالا تر ہے، آپ کی محنت اور تحقیق و تدقیق کی داد نہ دینا ظلم ہے۔ تقریباً چالیس ہزار الفاظ کا ایک مختصر سے حجم میں جمع کر دینا، معانی کی تفہیم میں اختصار اور وضاحت کا خیال رکھنا، تلفظ کی توضیح جدید مغربی زبانوں کے طرز پر ہر لفظ کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے کرنا، اسقدر دشوار کام تھا کہ علماء کی ایک جماعت سے بھی اس کا بخیر و خوبی انجام کو پہونچنا مشکل تھا، اس کا صلہ آپ کو حکومت سے ملنا چاہیئے، حامیان اردو غریب ہیں، اُنکے پاس "دعا" کے سوا دینے کے لئے کچھ نہیں ہے، خدا آپ کو جزائے خیر دے۔

## "کتاب نما" جامعہ ملیہ دہلی

اردو زبان میں نئے طرز کی یہ پہلی لغت ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی کے تقریباً چالیس ہزار الفاظ یکجا کر دیئے گئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ یہ ایک اہم تصنیف ہے جسے فاضل مؤلف نے بڑی کاوش اور تحقیق کے بعد مرتب کیا ہے۔

مصنف نے اس کتاب کو ترتیب دیکر اردو زبان کی ایک بہت بڑی کمی کو پورا کر دیا ہے۔ ہر لفظ کے معنی کے ساتھ ساتھ صحیح تلفظ اور استعمال پر بھی سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔

## "تہذیب نسواں" لاہور

یہ کتاب جو عربی، فارسی اور ترکی کے چالیس ہزار الفاظ کا مجموعہ ہے جناب محمد عبد اللہ خاں خویشگی نے بڑی محنت اور کاوش سے مرتب کی ہے اور عام اردو داں طبقے کے علاوہ معلمین

اور متعلمین کے لیے یکساں مفید ہے۔ الفاظ کے معنی کے علاوہ کتاب کے شروع میں ایسی ہدایات درج ہیں جن سے زبان سیکھنے میں مدد ملتی ہے۔

امید ہے کہ اس لغات کی اشاعت کے بعد اردو اور فارسی الفاظ پر اس قسم کے اعتراضات کا سلسلہ بند ہو جائے گا کہ ان کی "مکتوبی صورت" اور "ملفوظی صورت" میں کوئی تطابق نہیں۔ یعنی ہم ان الفاظ کو اس طرح نہیں لکھتے جس طرح انھیں ادا کرتے ہیں۔

دیباچے میں مصنف نے صحیح تلفظ کی ضرورت پر بحث کی ہے۔

## طلوع اسلام دہلی

اردو میں کوئی لغت ایسا نہیں ملتا تھا جو جدید اصول کے مطابق مرتب کیا گیا ہو، اس باب میں مولوی عبداللہ خاں خویشگی شکریہ کے مستحق ہیں کہ انھوں نے برسوں کی محنت شاقہ کے بعد عربی، فارسی، ترکی کے قریب چالیس ہزار ایسے الفاظ کا لغت مرتب کیا ہے جو ہماری زبان میں مستعمل ہیں۔

یہ فرہنگ ہماری موجودہ ضروریات کو بڑی حد تک پورا کرے گا۔ قارئین طلوع اسلام میں سے وہ حضرات جو رسالہ کے انداز تحریر کی مشکل پسندی کی شکایت کیا کرتے ہیں۔ اس فرہنگ سے ضرور فائدہ حاصل کریں۔

## شاہکار لاہور

یہ دیکھ کر بڑی خوشی ہوتی ہے کہ اکثر ہندوستانی تعلیمات و ادبیات سے اب خاص دلچسپی لے رہے ہیں اور ان کی یہ کوشش بڑی حد تک کامیاب ہو رہی ہیں کہ رفتار زمانہ کے ساتھ تعلیم و تعلم میں جو بہتر تبدیلیاں پیدا ہو گئی ہیں۔ ان کے مطابق پرانے مشرقی انداز کو بھی نیا رنگ دیا جاوے۔

## ادبی دنیا لاہور

کسی زبان کی اہم ترین کتاب اس زبان کی لغت ہی ہوتی ہے۔ اردو زبان میں فرہنگ آصفیہ کے بعد سے کوئی خاص اچھی لغت شائع نہیں ہوئی تھی۔ البتہ لوگوں کی نظر میں انجمن ترقی اردو کی لغات کی جانب تھیں۔ یہ ڈکشنریاں جہاں تک ان کے حسن و خوبی کا تعلق ہے خوب ہیں لیکن ان میں دو باتوں کی کمی ہے۔ پہلی یہ کہ ان کی قیمتیں ایک غریب طالب علم کے لئے بہت زیادہ ہیں۔ دوسرے یہ اپنی جامعیت کی وجہ سے بہت زیادہ لمبی چوڑی معلوم ہوتی ہیں۔ ضرورت اس بات کی تھی کہ ایک ایسی لغت بھی شائع کی جائے جو الفاظ کی کثرت کے ساتھ ہلکی پھلکی روزمرہ کے استعمال کے قابل ہو۔ مولوی محمد عبداللہ خاں (صاحب) خویشگی نے حال ہی میں "فرہنگ عامرہ" کے نام سے ایک ڈکشنری مرتب کر کے شائع کی ہے۔

یہ لغت اردو زبان کے ہر طالب علم کے لئے ایک مفید کتاب ہو سکتی ہے۔ معانی کے ساتھ ہر لفظ کا صحیح تلفظ بھی اس میں درج ہے۔ ہم کئی روز سے وقتاً فوقتاً اس لغت کا استعمال کر رہے ہیں اور ہم نے اسے اب تک ہر طرح سے صحیح پایا ہے۔
امید ہے کہ اردو زبان کے مشتاق اس لغت کی قدر کریں گے۔

## سرگذشت علی گڈھ

فرہنگ عامرہ:۔ زبان اردو میں نئے طرز کی یہ پہلی فرہنگ ہے جس میں موجودہ زمانہ کے مذاق کی کلی ضرورتیں پوری کرنے کی صلاحیت موجود ہے۔ یہ نہ صرف ماہرین زبان کے واسطے ایک مفید ذخیرہ ہے بلکہ معمولی لکھے پڑھوں کے واسطے بھی حد درجہ مفید ہے۔ کیونکہ اس نے روزمرہ گفتگو میں ہر لفظ صحیح بولنا لکھنا آسان کر دیا ہے۔ المختصر یہ کہ مدرسوں، دانشکدوں، قانون پیشہ، مضمون نگاروں اور شاعروں، غرض ہر مذاق کے لوگوں کیواسطے مفید اور کارآمد ہے۔

یہ فرہنگ اپنی ظاہری و معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت ہی مفید و دلکش ہے۔ جس کے واسطے فاضل خاں صاحب ملک سے مبارکباد کے مستحق ہیں۔

# صداقت کانپور

کسی زبان کی تکمیل کے لئے قواعد صرف و نحو کے علاوہ ایک مکمل لغت کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔ چنانچہ اس ضرورت کو ہر دور کے فضلاء پورا کرتے رہتے ہیں۔

اردو زبان میں لغت کی کتابوں کی بہت کمی ہے، مگر ہم کو فرہنگ عامرہ دیکھ کر نہایت خوشی ہوئی ہے جو اس وقت ہمارے پیش نظر ہے اور بڑی قابلیت، محنت اور جانفشانی کے ساتھ مرتب کی گئی ہے، اور اس میں وہ خصوصیات ہیں جو یقینی طور پر کسی دوسرے اردو لغت میں نہیں پائی جاتی اور جن کی اشد ضرورت تھی۔

ہم فرہنگ عامرہ کو دیکھ کر یہ کہہ سکتے ہیں کہ وہ اردو زبان کی تقریباً تمام ضروریات کو اچھی طرح پورا کر سکتی ہے، جس کے لئے ملک کو مولانا محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی کا ممنون ہونا چاہیئے کہ ان کی بدولت اردو زبان میں ایک بڑی کمی پوری ہو گئی۔ غرضکہ کتاب اپنی صوری و معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت قابل تعریف اور مفید و کارآمد ہے۔

ہمارے خیال میں یہ لغت اردو اور فارسی زبان کے طلبا و معلمین، دونوں کے لئے نہایت مفید ہے اور کتب خانوں، درسگاہوں یا دیگر علم دوست حضرات کی الماریوں میں رہنے کے قابل ہے۔

# ہمایوں لاہور

فرہنگ عامرہ: — یہ چالیس ہزار عربی، فارسی، ترکی الفاظ کا ایک لغت ہے، جو محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے بڑی کاوش سے مرتب کیا ہے۔ معانی کے ساتھ ہر لفظ کا صحیح تلفظ بھی درج کیا گیا ہے۔ جہاں تک ہمیں علم ہے اب تک ہمارے ہاں کوئی ایسا

لغت موجود نہیں جس میں یک جا ان زبانوں کے الفاظ مل سکیں۔
خویشگی صاحب نے زبان کی بڑی خدمت کی ہے۔ اہل علم کو اس کی پوری پوری قدر کرنی چاہیئے۔

## انقلاب لاہور

فرہنگ عامرہ جو مولوی محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی خورجوی کی کئی سال کی جانفشانی اور عرق ریزی کا نتیجہ ہے۔ اس میں ایسی خوبیاں ہیں جن سے توقع ہے کہ فرہنگ عامرہ بہت مقبولیت حاصل کرے گی۔ یہ لغت ہمارے خیال میں نہ صرف طلبا اور معلمین بلکہ ادبا، شعرا، مصنفین، مؤلفین اور قانون پیشہ حضرات کے لئے بھی بہت مفید ہے۔
ہم مولوی عبداللہ خاں خویشگی خورجوی کو اس کامیابی پر مستحق مبارکباد سمجھتے ہیں۔

## احسان لاہور

فرہنگ عامرہ:۔ مؤلف نے یہ گرانقدر ذخیرہ مرتب کرکے اردو زبان پر ایک غیر فانی احسان کیا ہے۔
علوم و فنون کی ترقی کے لازمی نتیجہ میں جو اصطلاحات پیدا ہوئی ہیں وہ عمدہ اسلوب اور ترتیب کے ساتھ جمع کردی گئی ہیں۔ الفاظ کی تلاش میں کوئی دشواری پیش نہیں آتی۔
جدید فارسی کے لغات بھی بکثرت شامل ہیں، اسلئے طلباء کے لئے یہ لغت خصوصیت کے ساتھ مفید ہے۔
جامعیت اور اختصار کے لحاظ سے فرہنگ عامرہ لغات میں ایک ممتاز حیثیت رکھتی ہے۔ امید ہے کہ حامیان اردو فاضل مؤلف کی حوصلہ افزائی کریں گے۔

# زمیندار لاہور

فرہنگ عامرہ :- یہ کتاب جو چالیس ہزار عربی، فارسی اور ترکی الفاظ کا گرانقدر ذخیرہ ہے
جدید اردو لغات میں بلند پایہ اضافہ ہے۔ اس لغت کی نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ اعراب کے
ذریعہ صحیح تلفظ بتا دیا گیا ہے جو حد درجہ مفید ہے۔

الفاظ کے اتنے بڑے ذخیرہ کو یکجا کرنے میں مولوی عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے
جو کوشش کی ہے وہ اس کے لئے مستحق تبریک و تحسین ہیں۔

اس گرانقدر ذخیرہ کتب کو دیکھتے ہوئے اس کی قیمت کچھ بھی زیادہ نہیں۔

# شہباز لاہور

یہ ایک جامع فرہنگ ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی زبان کے چالیس ہزار الفاظ کا
صحیح تلفظ اور معنی درج ہیں۔

اردو زبان میں ایسی فرہنگ قریباً کمیاب ہے جس میں الفاظ کے صحیح تلفظ کو پورے
اعراب کے ساتھ اور لفظ کے ٹکڑے کرکے دکھایا گیا ہو۔ عربی او رفارسی الفاظ کے اعراب
میں تغیر ہونے پر ان کے معنی بدل جاتے ہیں۔ حتیٰ کہ بعض اوقات ایک ہی لفظ کی پہلی صورت
اور آخری صورت میں معنوی لحاظ سے کوئی علاقہ تک باقی نہیں رہتا۔ ان زبانوں کے الفاظ
کے متعلق دوسری مشکل یہ ہے۔ بعض الفاظ کے ساتھ کچھ ایسے زائد حروف شامل ہوتے ہیں
کہ ان کے املا اور تلفظ میں کامل ہم آہنگی نہیں ہوتی۔

فرہنگ عامرہ میں ایسی تمام مشکلات حل کر دی گئی ہیں اور ہر لفظ کی ماہیت واضح کر دی
گئی ہے۔

یہ کتاب بیحد مفید ہے اور اہل قلم کے پاس ضرور موجود ہونی چاہیئے۔

## ساقی دہلی

فرہنگ عامرہ :- محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے یہ نئی لغت ساری عمر کی کاوش
و تحقیق کے بعد پیش کی ہے۔ یہ تقریباً چالیس ہزار عربی، فارسی، ترکی وغیرہ الفاظ کی جامع فرہنگ
ہے۔ الفاظ کے علاوہ مصطلحات کی بھی اس میں ایک بہت بڑی تعداد ہے۔

سب سے بڑی خوبی اس لغت کی یہ ہے کہ ہر لفظ کا صحیح تلفظ حروف کے جوڑ الگ الگ
بنا کر اور اعراب کے ذریعے بتایا ہے۔ یہ اس دشواری کا بہت اچھا حل ہے جو ہمیں اکثر
عربی میں پیش آتی ہے کہ لفظ کو املا کے مطابق (جیسا کہ فارسی اور اردو کا قاعدہ ہے) نہیں
پڑھا جاتا مثلاً "رب النوع" میں بلحاظ لفظ "ا" اور "ل" کا ہونا نہ ہونا برابر ہے۔ صاحب
فرہنگ عامرہ نے اس کا تلفظ اس طرح بتایا ہے۔ (رَبْ ۔ بُن ۔ نَوْع)

اسی طرح کی بے شمار تلفظی دشواریوں سے آئے دن سابقہ پڑتا رہتا ہے جن کے لئے
فرہنگ عامرہ سے بہتر اردو لغت ملنی ناممکن ہے۔

## خیام لاہور

فرہنگ عامرہ :- یہ لغت جو عربی، فارسی، اور ترکی کے قریب چالیس ہزار الفاظ پر مشتمل
ہے۔ اردو داں طبقہ کی ایک دیرینہ ضرورت کو پورا کرتا ہے۔ مرتب نے انتہائی محنت و
کاوش سے کام لیا ہے۔ لغت میں بہت سی ایسی خصوصیات ہیں جو اردو کے کسی اور لغت
میں موجود نہیں ہیں۔

یہ فرہنگ اخبار نویسوں، مترجموں، شاعروں اور طالب علموں کے لئے علی الخصوص مفید
رہے گی۔

ہم مصنف کو اس عظیم الشان کارنامہ ــــــ پر مبارکباد دیتے ہیں۔

## اولڈ بوائے علی گڈھ

فرہنگ عامرہ نام فرزی جلد کی ایک نہایت خوشنما لغات اس وقت ہمارے پیش نظر ہے جس کو محمد عبداللہ خاں خویشگی نے سالہاسال تک شبانہ روز کی عرق ریزی اور کاوش کے بعد مرتب کی ہے۔

یہ بہت سی اچھوتی اور مستقل خوبیوں کی حامل ہے جو کسی دوسری متداول لغت میں نہیں پائی جاتی ہیں۔

ہماری رائے میں اس قابل قدر لغت کو صوبجات سرحد، سندھ، بنگال اور مملکت آصفیہ میں علی الخصوص رواج دینے کی ضرورت ہے۔ جہاں آجکل اردو اشاعت پذیر ہے۔ تاکہ وہاں کے نو آموز لوگوں کو زبان کے سمجھنے، بولنے اور کتابیں و اخبارات کے پڑھنے میں فرہنگ عامرہ سے پوری مدد حاصل ہو۔

ہمیں امید ہے کہ مؤلف کی ہر طریقہ پر حوصلہ افزائی کی جاوے گی۔

## زمانہ کانپور

فرہنگ عامرہ نام اس نام سے محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی خورجوی نے عربی، فارسی، ترکی کی لغات کا ایک کارآمد فرہنگ تیار کیا ہے۔ جس میں کئی ہزار الفاظ و اصطلاحات کے معنی درج ہیں اور ہر لفظ کے سامنے بریکٹ میں اس کا تلفظ بھی دیدیا گیا ہے۔ جس سے لفظ کا صحیح تلفظ معلوم ہو جاتا ہے۔

## حریم لکھنؤ

زبان اردو کو ایک ایسی فرہنگ کی ضرورت تھی جو موجودہ زمانہ کی ضرورتوں کو پورا کرے اور اس میں آجکل کے مروج اور جدید الفاظ ہوں۔ فرہنگ عامرہ نے اس کمی کو پورا کردیا ہے

یہ اردو کی پہلی فرہنگ کہی جاسکتی ہے جو بلحاظ ترتیب، کتابت، طباعت اور قیمت، اردو لٹریچر میں ایک قابل قدر اضافہ ہے۔

ہم وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ اردو میں اب تک اسقدر جامع اور کارآمد لغت نہیں شائع ہوئی ہے۔ ہر اردو داں کو اپنے پاس اس کی ایک جلد رکھنا چاہیئے۔

محمد عبد اللہ خاں صاحب خویشگی نے ایسی مفید کتاب کو پیش کر کے صحیح معنوں میں ملک اور قوم کی خدمت کی ہے۔

## پرتاب لاہور

عرصہ سے ایک ایسے لغت کی ضرورت محسوس کی جارہی تھی کہ جس میں فارسی، عربی اور ترکی کے ان الفاظ کا جو عام استعمال میں آتے ہیں انھیں اردو کا جامہ پہنایا جائے۔

مولوی عبد اللہ خاں خویشگی نے فرہنگ عامرہ تالیف کر کے اس ضرورت کو پورا کردیا ہے اور ایسا مجموعہ پوری کاوش اور محنت سے مرتب کیا ہے۔

اس لغت سے پہلے کئی لغت شائع ہو چکی ہیں مگر ان میں وہ ترتیب اور ضبط نہیں جو فرہنگ عامرہ میں ہے۔ یہ لغت بالکل انگریزی طرز پر تیار کی گئی ہے۔

## انجام غازی آباد

اس وقت ۵۹۶ صفحات کی ایک ضخیم لغت "فرہنگ عامرہ" ہمارے سامنے ہے۔ جس کی ترتیب کا سہرا جناب محمد عبد اللہ خاں صاحب خویشگی کے سر ہے۔

ہمیں اچھی طرح معلوم ہوا ہے کہ جناب خویشگی صاحب اس کتاب کی تالیف میں لگاتار چار پانچ سال تک شب و روز محنت کرتے رہے۔

کتاب کے مطالعہ سے اس امر کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ جہاں تک ہماری معلومات کا تعلق ہے اب تک ہمارے یہاں کوئی ایسی عمدہ و بہترین لغت موجود نہیں تھی۔

خویشگی صاحب نے اردو زبان پر احسان عظیم کیا ہے اور ہمیں توقع ہے کہ اہل علم حضرات اس کی پوری قدر کریں گے۔

## قومی گزٹ غازی آباد

فرہنگ عامرہ:۔ عبداللہ خاں صاحب خویشگی رئیس خورجہ نے درحقیقت ایک ایسی لغت تالیف کی ہے جو موجودہ دور تعلیم کے لئے بیحد مفید ہے۔ اب تک جس قدر لغت ترتیب دی گئی ہیں ان کو ایک ایسی لغت نہیں کہا جا سکتا جس سے معمولی استعداد کے طلبا اور اعلیٰ استعداد کے اساتذہ یکساں مستفید ہو سکیں۔ ان خوبیوں کی حامل اگر کوئی لغت ہو سکتی ہے تو وہ "فرہنگ عامرہ" ہی ہے۔
اتنی خوبیاں یک جا جمع کر دینا مؤلف کی محنت کی داد دینے پر مجبور کرتی ہیں اور ہم دعوے کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ لغت فرہنگ عامرہ کو دیکھ کر ہر صاحب ذوق سلیم خریدے بغیر نہیں رہ سکتا۔

## وطن دہلی

مولوی محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی ساکن خورجہ نے "فرہنگ عامرہ" نامی ایک جامع لغات کی تدوین فرما کر درحقیقت اردو علم ادب کی شاندار خدمت انجام دی ہے جو سلسلہ ترقی اردو کی اہم کڑی ہے۔ لغات مذکور کی تدوین و ترتیب میں جدید اصول تالیف کو سختی کے ساتھ مدنظر رکھا گیا ہے
فرہنگ عامرہ واقعی عربی، فارسی اور ترکی لغات کا مخزن ہے۔

## پیسہ اخبار لاہور

فرہنگ عامرہ:۔ جناب محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی ساکن خورجہ نے فرہنگ عامرہ

کا ایک نسخہ برائے ریویو ہمارے پاس بھیجا ہے۔ یہ کتاب خاں صاحب نے بچوں کے لئے تالیف کی ہے، جو موجودہ زمانہ کی علمی ضرورتوں کو کماحقہ پورا کرتی ہے۔ ادیب اور ادیب عالم وغیرہ کے امتحانوں کی تیاری کے لئے یہ لغات بڑی مفید ہے۔
یہ فرہنگ اپنی ظاہری اور معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت مفید ہے۔

## ادا کار لاہور

ہماری رائے میں یہ لغت ماہرین زبان اور معمولی لکھے پڑھوں کے واسطے صد درجہ مفید ہے خصوصیت سے کالجوں اور اسکولوں کے طلبا کے لئے یہ لغت ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔
غرضکہ یہ لغت اپنی ظاہری و معنوی خوبیوں کے امتیاز سے بہت ہی مفید اور دلکش ہے جس کے لئے اس کتاب کے قابل تالیف کنندہ جناب محمد عبداللہ خاں صاحب چغتائی مبارکباد کے مستحق ہیں۔

## شیخ الحدیث حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنی
## صدر مدرس دارالعلوم دیوبند

یہ کتاب اپنے نئے اسلوب پر نہایت عرقریزی سے تیار کی گئی ہے اور ہندوستان کے اردو خوان طلبہ کے لئے بہت زیادہ نافع اور مفید ہے۔ میرا خیال ہے کہ نہ صرف اسکول اور کالج کے طلبہ بلکہ ان کے مدرسین بھی اس سے مستغنی نہیں ہو سکتے۔ ان کے لئے تعلیم و تعلم کے سلسلہ میں یہ کتاب آب حیات کا کام دے گی۔ نیز ارباب قلم اور شائقین اردو فارسی کے لئے بھی نہایت کارآمد ہے۔

میں علم دوست طبقہ سے پر زور اپیل کرتا ہوں کہ وہ اس کتاب کی اشاعت میں بیش از بیش حصہ لیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ مؤلف موصوف کو

اس علمی خدمت کی جزائے خیر عطا فرمائے اور عام و خاص اہل ہند کو اس سے نفع حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے - آمین!

## عصمت دہلی

ہر ترقی یافتہ زبان میں ایسی لغات موجود ہوتی ہیں جو لسانی ضروریات کو پورا کریں۔ اردو میں چند لغات ایسی تو ضرور ہیں جنھیں عمدہ کہا جا سکتا ہے، مگر ایسی کوئی نہیں تھی جس میں زبان کے تمام متعلقات موجود ہوں

شکر ہے عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے، سالہا سال کی محنت، عرق ریزی کے بعد "فرہنگ عامرہ" کو ترتیب دے کر اس کمی کو بڑی حد تک پورا کر دیا۔ اس میں ایسی خصوصیات ہیں جو اُسے تمام دوسری لغات سے ممتاز کرتی ہیں۔

## جناب پروفیسر رشید احمد صاحب صدیقی صدر شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی علیگڑھ

فرہنگ عامرہ میں ان تمام الفاظ کے معنی اور تلفظ نہایت واضح اور جامع طریقہ سے دیئے گئے ہیں جو اردو میں عام طور سے مروج ہیں۔

قابل مؤلف نے بڑی محنت اور تحقیق سے کام لیا ہے۔ اور یہ دیکھ کر اور تعجب ہوتا ہے کہ انھوں نے ایک خالص علمی اور تحقیقی کام کو ایسے مقام و ماحول میں رہ کر انجام دیا جو ایسے کام کے لئے موزوں نہ تھے۔

فرہنگ عامرہ کی تالیف بڑی عرق ریزی، قابلیت اور ذمہ داری کا کام ہے، اور مجھے بڑی خوشی ہے کہ خانصاحب ممدوح اپنے فرائض سے عہدہ برآ ہونے میں پورے طور پر کامیاب ہوئے ہیں۔

مجھے امید ہے کہ اس فرہنگ کی پذیرائی اردو داں طبقہ میں نہایت فراخ حوصلگی سے ہوگی۔

## سورا جیہ دہلی

اردو زبان میں اب تک کوئی مستند اور مکمل لغت نہ تھی جو جملہ ضروریات پر حاوی ہو سکتی۔ حالانکہ ویسے کئی لغت تھیں مگر وہ ناکافی خیال کی جاتی تھیں۔ اس کمی کو جناب عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے "فرہنگ عامرہ" تصنیف کر کے پورا کر دیا۔

دوسرے الفاظ میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ خانصاحب موصوف نے اپنے اس کارنامہ سے اردو زبان میں نئے سرے سے جان ڈال دی ہے۔

فرہنگ عامرہ ایک جامع اور مکمل لغات ہے جس کا مطالعہ خاصکر طلبار کے لئے بہت مفید ثابت ہو سکتا ہے۔

میں جناب عبداللہ خاں صاحب کو خصوصاً ایک عظیم الشان کارنامے پر مبارکباد دیتا ہوں۔ امید کامل ہے کہ اردو داں طبقہ اس جانفشانی کا اعتراف کرے گا۔

## حضرت مولنا طیّب صاحب قاسمی ناظم دارالعلوم دیوبند

ذخیرۂ لغت پر زبان کا، اور زبان پر تمدنی شائستگی کا بہت حد تک دارومدار ہے۔ اجتماعی زندگی میں تعارف و تعاون باہمی کے لئے پہلا سابقہ زبان ہی سے پڑتا ہے، عمل دوسرے درجہ کی چیز ہے، اس لئے کہا جا سکتا ہے کہ "زبان و لغت" متمدن انسان کی پوری زندگی کا ½ حصّہ ہے، جس پر اس کی عملی زندگی کی، جو زندگی کا نصف ثانی ہے، خوبی و خرابی موقوف ہے اور اس لئے پوری زندگی کو شائستہ بنانے کے لئے ناگزیر ہو گا کہ زبان اور تعبیر کو درست اور بامحاورہ کیا جائے اور ذخیرۂ لغت کی فراہمی اور اس کے صحیح تلفظ کی ترجمانی

میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا جائے ۔

میرے محترم دوست عبداللہ خاں صاحب خوئشگی خورجوی مبارک باد کے مستحق ہیں جنھوں نے اس مقصد کی تکمیل کے لئے " فرہنگ عامرہ" کے نام سے چالیس ہزار لغات کا ذخیرہ جمع فرما دیا اور ساتھ ہی ہر ہر لغت کے صحیح تلفظ اور ہجا کے لئے ایسی مقبول صورت اختیار کی کہ یہ مقصد بغیر کسی عبارت و عنوان کے محض اعراب اور نشست کلمات سے حاصل ہو جاتا ہے ۔ کتاب بحیثیت مجموعی اردو ادب کی ایک بے نظیر خدمت ہے ، خدا تعالی قبول فرمائے اور اردو خواں طبقہ کے لئے اُسے مشعل راہ بنائے ۔

امید ہے کہ اہل زبان اسے قدر کے ہاتھوں لیں گے اور مصنف کو دعائے خیر سے فراموش نہ کریں گے ۔

## نگارستان دہلی

جہاں تک ہمیں تحقیق ہے اردو زبان میں یہ فرہنگ اپنی قسم کی واحد فرہنگ ہے جو انگریزی ڈکشنری کے اصول پر تالیف کی گئی ہے ۔

خورجہ جیسی غیر ادبی سرزمین میں بیٹھ کر الفاظ کے اتنے بڑے ذخیرہ کو یکجا کرنے میں مولوی عبداللہ خاں صاحب خوئشگی نے جو کوشش کی ہے وہ اس کے لئے مستحق تبریک و تحسین ہیں ۔

ہماری رائے میں اس قابل قدر لغات کو اردو کی ترویج کے لئے ہر جگہ رواج دینے کی ضرورت ہے، تاکہ نوآموز طالبان اردو زبان کے سمجھنے بولنے اور کتابیں و اخبارات کے پڑھنے میں اس فرہنگ سے استفادہ کر سکیں ۔

امید ہے کہ حامیان ترقی اردو اسے قدر کے ہاتھوں لیں گے ۔

# ہمجولی دہلی

اردو زبان و ادب کے شیدائیوں کو یہ معلوم کر کے خوشی ہوگی کہ فرہنگ عامرہ کے نام سے لغت کی ایک نہایت مفید کتاب شائع ہو گئی ہے، یہ لغت جناب عبداللہ خاں صاحب خویشگی خورجوی کی محنت اور ادبی ذوق کا نتیجہ ہے۔ آپ نے اس فرہنگ میں ایسے چالیس ہزار الفاظ جمع کر دیئے ہیں جو اسکولوں اور کالجوں کے طلبار کی ضروریات کی بہت بڑی حد تک پورا کر سکتے ہیں۔

فرہنگ عامرہ یقیناً لغت کی ایک مفید کتاب ہے اور ہمارا مشورہ یہ ہے کہ جو لوگ لغت کی کتاب خریدنے والے ہوں وہ فرہنگ عامرہ کو کم سے کم دیکھ ضرور لیں۔ گمان غالب یہی ہے کہ وہ اسی کو خریدنا پسند کریں گے۔

## حسان العصر حضرت احسن مارہروی سابق پروفیسر اردو مسلم یونیورسٹی علیگڈھ

اس وقت تک جتنی کتب لغت متداول ہیں، ان کی ضخامت، نیز ان کی عبارت طلبار کی برداشت اور قدرت فہم سے باہر ہے، اس صورت میں کسی جامع و مانع لغت کا شائع ہونا، پڑھنے، پڑھانے والوں کے لئے افادہ و استفادے کا بہترین ذریعہ ہے۔

مولوی محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی قابل مبارکباد ہیں کہ انھوں نے ایک ایسا مجموعۂ لغت اپنی پوری محنت اور گہری کاوش سے مرتب کیا ہے۔ جس میں چالیس ہزار الفاظ ضروری تشریح اور مناسب تصریح کے ساتھ فراہم ہو گئے ہیں۔ اس سے پہلے لغات کشوری وغیرہ کی طرح اور کتب لغت بھی شائع ہو چکی ہیں، لیکن ان میں وہ شرح و بسط اور قید و ضبط نہیں جس سے فرہنگ عامرہ

معمور ہے۔ مروجہ انگریزی لغات کی ترتیب کے مطابق اسکو مرتب کیا ہے۔ ہر لغت کے تحت میں ضروری اور مفید معنی و مفہوم کے اندراج سے کام لیا گیا ہے۔ فضولیات کو یکسر قلم ترک کر دیا ہے اور تمام وہ لغات جو مروجہ کتب نصاب میں پائے جاتے ہیں۔ فرہنگ عامرہ میں یکجا کر دئے گئے ہیں۔

ایک نمایاں اور مفید ترین خصوصیت، صحیح تلفظ کا اظہار و التزام ہے، جس کی وجہ سے طلبہ غلط تلفظ کی ابتلا سے بچے رہیں گے اور بغیر کسی کی مدد کے صحت الفاظ پر اعتماد حاصل کر سکیں گے۔

مؤلف موصوف نے یہ علمی فرض کفائی پوری کامیابی کے ساتھ پورا کیا ہے۔ طلبہ غلطی کریں گے۔ اگر ایسے کارآمد لغت سے کام نہ لیں گے۔ اس کا مطالعہ یقیناً ان کو دوسرے لغتوں سے مستغنی کر دے گا اور امتحان کے وقت بآسانی کامیابی کا اطمینان دلائے گا۔

## جناب خواجہ غلام السیدین صاحب ڈائرکٹر سررشتہ تعلیمات ریاست کشمیر

آپ نے اس فرہنگ کو بہت محنت اور قابلیت سے مرتب کیا ہے اور اب سے پہلے جس مقصد کے لئے ضخیم تر کتابوں کی طرف رجوع کرنا ہوتا تھا وہ اب آپ کی اس فرہنگ سے حاصل ہو سکتا ہے۔

خدا کرے آپ کی یہ ادبی اور لسانی کوشش مشکور ہو۔

## جناب قاضی سید محمد احمد صاحب کاظمی ایم-ایل-اے (سنٹرل)
## ایڈووکیٹ الہ آباد ہائی کورٹ

زمانہ کی تبدیلی کے ساتھ زبان کی تبدیلی ایک فطری امر ہے۔ لیکن اور زبانوں کے مقابلہ میں اردو زبان میں جو تبدیلیاں ہو رہی ہیں وہ بہت زیادہ ہیں۔ ایسے وقت میں عبداللہ خاں صاحب خویشگی نورجوی کی خدمت نہایت قابل قدر ہے۔

انھوں نے فرہنگ عامرہ ترتیب دے کر ایک بڑی ضرورت کو پورا کر دیا۔ تقریباً چالیس ہزار الفاظ کو یکجا کر کے اور ان کے صحیح تلفظ، معنی اور ماخذ تحقیق سے جمع کر کے انھوں نے پبلک کے سامنے ایک خزانہ پیش کر دیا ہے۔

ظاہر ہے کہ ایسی جامع کتاب کی تیاری کے لئے تبحر علمی کے ساتھ صدر درجہ کی محنت و کاوش کی ضرورت ہے اور یہ کتاب برسوں کی سعی و کوشش کا نتیجہ ہے۔

میں مولوی عبداللہ خاں صاحب کو اس کی تکمیل پر مبارکباد دیتا ہوں، انھوں نے اردو زبان پر ایک بڑا احسان کیا ہے اور امید ہے کہ اس کی ہر طبقہ کے حضرات پوری قدر کریں گے۔

## آتاترک دہلی

اس لغت کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ایک نوجوان جس کو اردو سے شوق ہو لیکن اردو کے تلفظ سے ناآشنا ہو، بغیر کسی دوسرے کی امداد کے اس کتاب کے مطالعہ سے اپنی خواہش پوری کر سکتا ہے۔

اس کتاب کی جس قدر بھی تعریف کی جائے کم ہے، ضرورت ہے کہ ملک کا اردو زبان سے دلچسپی رکھنے والا طبقہ کتاب کی قدر کرے۔ ہمارے خیال میں اس کتاب کو ملک کی تمام یونیورسٹیوں کے نصاب میں داخل کرنا چاہیئے۔

## نگارخانہ دہلی

عبداللہ خاں صاحب خویشگی خورجوی نے جس محنت و جانفشانی سے اس کتاب کو ترتیب دیا ہے۔ وہ قابل صد ستائش و داد ہے۔ قدیم و جدید اردو کے الفاظ میں کوئی ایسا لفظ نہیں معلوم ہوتا، جو آپ نے چھوڑ دیا ہو۔

## سرپنچ لکھنؤ

سرپنچ کے کالموں میں آپ سرپنچی لغات تو عرصہ تک ملاحظہ فرما چکے ہیں، اب آج ایک ایسی لغت پر تبصرہ کیا جا رہا ہے جو صحیح معنوں میں اردو کی پہلی مکمل ڈکشنری کہلانے کی مستحق ہے۔

دراصل فرہنگ عامرہ کی تالیف مولٰنا محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی کا ایک کارنامہ عظیم ہے۔

## عالمگیر لاہور

مدت سے اردو میں ایک ایسے لغت کی ضرورت تھی جو جامع ہونے کے علاوہ اخبار نویسوں مترجموں، شاعروں اور طالب علموں کی ضروریات کو پورا کرے۔ ہمیں مسرت ہے کہ جناب محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے بے انتہا محنت و کاوش سے ایک ایسا لغت مرتب کیا ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی کے تقریباً چالیس ہزار الفاظ کی تشریح کی گئی ہے۔

مرتب نے انتہائی عرقریزی اور شبانہ روز کاوش سے کام لیا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ حامیان اردو کے حلقہ میں اس لغت کا پرجوش خیر مقدم کیا جائے گا۔

## محشر خیال دہلی

جناب محمد عبداللہ صاحب خویشگی نے نہایت محنت اور کاوش کے بعد تقریباً چالیس ہزار الفاظ کو کتابی شکل میں جمع کر کے لغت کی کتاب تیار کی ہے۔ اس کا نام فرہنگ عامرہ رکھا گیا ہے۔

مؤلفین اور مصنفین اور شائقین ادب اردو کے لئے فرہنگ عامرہ ایک ضروری کتاب ہے۔

## جناب سید سجاد حیدر صاحب یلدرم سابق رجسٹرار مسلم یونیورسٹی علیگڈھ

یہ فرہنگ مغربی ڈکشنریوں کے طرز پر لکھی گئی ہے، جس سے الفاظ کے ڈھونڈنے میں بہت آسانی ہوتی ہے۔ الفاظ کے معانی مختصر مگر صحیح اور تشفی بخش دئے گئے ہیں۔

## جناب پروفیسر الیاس صاحب برنی ایم۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی

## ناظم دارالترجمہ عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن

مدت سے اردو میں ایسے مختصر اور جامع فرہنگ کی ضرورت تھی، اس کتاب نے بڑی حد تک یہ ضرورت پوری کردی۔ الفاظ کی ترتیب، معنی کی مختصر تفہیم اور خاص کر تلفظ کی توضیح، اس فرہنگ کی یہ خصوصیات بہت مفید ہیں۔

## مصنفین اُردو دہلی

اردو زبان کا بالکل جدید چالیس ہزار باتلفظ لغات کا خزانہ ہے، فرہنگ کو دور حاضرہ کے قالب میں ڈھالنے کی ہر امکانی کوشش کی گئی ہے۔ نہایت جامع اور پر از معلومات ہے۔

## عزیز ہند جھانسی

فرہنگ عامرہ جس میں تقریباً چالیس ہزار فارسی، عربی اور ترکی کے الفاظ جمع کئے گئے ہیں۔ ایک نادر ڈکشنری ہے۔

کوئی کمی ایسی نہیں ہے جو اس میں پوری نہ کی گئی ہو۔

## نیرنگ خیال لاہور

اس لغت میں چالیس ہزار الفاظ ہیں جن کے تلفظ کا طریقہ بتلاتے ہوئے اُن کے معانی بھی بتلائے گئے ہیں۔

یہ جدید طرز کا لغت مڈل اور ہائی کلاسوں کے لئے بیحد مفید ہو گا۔

## مولوی محمد مظہر اللہ صاحب اسسٹنٹ رجسٹرار عثمانیہ یونیورسٹی حیدر آباد دکن

یہ بڑی مفید کتاب ہے اور جدید طرز پر مرتب ہوئی ہے۔

## نشور دہلی

"فرہنگ عامرہ" محمد عبداللہ خاں خویشگی کی تالیف ہے۔ اس میں ایسے چالیس ہزار مرکب اور مفرد الفاظ جمع کیے گئے ہیں جو اردو زبان میں معمولاً بولے اور لکھے جاتے ہیں۔ ہر لفظ کے معنی تحقیق کے ساتھ درج کیے گئے ہیں اور اعراب لگا کر اور الفاظ کا تجزیہ کر کے صحیح تلفظ بتائے گئے ہیں۔ الفاظ کی ترتیب حروف تہجی کے مطابق ہے اور بالکل دورِ حاضر کے دستور کے مطابق۔ اس لئے الفاظ کی تلاش میں بڑی سہولت ہوتی ہے۔

یہ فرہنگ طلباء کے لئے اور ان سب لوگوں کے لئے مفید ہے جو مطالعہ سے دلچسپی رکھتے ہیں۔

## نوائے وطن

فرہنگ عامرہ عبداللہ خاں صاحب خویشگی کی دماغ سوزی کا کامیاب نتیجہ ہے۔ مؤلف نے تقریباً چالیس ہزار عربی، فارسی اور ترکی الفاظ کو صحیح تلفظ کے ساتھ یکجا کر دیا ہے۔ انگریزی لغت کے مانند ہر لفظ کے ٹکڑے کر دیئے گئے ہیں تاکہ تلفظ

ادا کرنے میں آسانی ہو۔

عبداللہ صاحب کی یہ کوشش زبان اردو پر بڑا بھاری احسان ہے۔ کتاب نہایت مفید ہے اور قیمت بہت کم۔

## پیغام وطن دہلی

اردو زبان میں ہندی، عربی، فارسی اور ترکی زبان کے بے انتہا الفاظ داخل ہیں۔ مگر موجودہ زمانہ میں جو لغات پائی جاتی ہیں۔ اُن میں محض پُرانی اصطلاحات ملتی ہیں۔ جدید اصطلاحی الفاظ اور ان کے معانی کا نام ونشان بھی نہیں۔

عرصہ سے ایک ایسی لغت کی ضرورت تھی، جس میں دورِ حاضرہ کے اصطلاحی معنے درج کئے گئے ہوں۔ ہمیں خوشی ہے کہ مصنف ممدوح نے فرہنگ میں اس ضرورت کو پورا کر کے اردو پر احسان کیا ہے۔ اس میں قریب قریب چالیس ہزار الفاظ کے معنے دیئے گئے ہیں۔ جن کی زبان نہایت ہی آسان ہے۔

مصنف اردو کے حامیوں کے شکریہ کے مستحق ہیں۔

## نیشنل گزٹ دہلی

فرہنگ عامرہ ہی صرف ایک ایسی مستثنیٰ لغات ہے جو زمانہ جدیدہ کے مطابق ہے اور اردو زبان کو ملک میں رواج دینے کی غیر معمولی صلاحیت رکھتی ہے اداتے تلفظ کا طریقہ اس قدر مفید اور کارآمد ہے جس سے ہر شخص مستفید ہوسکتا ہے۔ اس لئے حامیان اردو کو یہ کتاب خریدنا اور اس کو ملک میں رواج دینا چاہئے۔

# رائٹ آنریبل ڈاکٹر سر تیج بہادر سپرو

## صدر آل انڈیا انجمن ترقی اردو

میں آپ کی عنایت کا بہت ممنون ہوں کہ آپ نے مجھے ایک جلد اپنی کتاب کی عطا فرمائی۔ اس عرصہ میں میں نے چند بار آپ کی کتاب کا مطالعہ کیا۔ میں بہت خوش ہوں کہ "ایسی فرہنگ" اس وقت شائع ہوئی۔ میری رائے ناقص میں یہ نہایت مفید ثابت ہوگی اور ہم سب کو جنکو کہ اردو سے تعلق ہے آپ کا احسان ماننا پڑے گا کہ آپ نے اس قدر محنت کے ساتھ اس کتاب کو طیار کیا۔

یہ لغت نہایت قابل قدر ہے۔

# حق لکھنؤ

فرہنگ عامرہ۔ عربی، فارسی اور ترکی لغات کا بالفظ مخزن مؤلفہ جناب محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی اسوقت ہمارے روبرو ہے۔ اس میں چالیس ہزار بالفظ لغات کا خزانہ محفوظ ہے جو ترقی اردو کے سلسلہ میں ایک قابل قدر اور غیر فانی چیز ہے۔

کہنے کو تو یہ لغت طالب علموں کے لئے لکھا گیا ہے۔ لیکن ہماری آزاد رائے یہ ہے کہ یہ لغت مبتدی اور منتہی دونوں کے لئے یکساں طور پر مفید ہے۔ مصنف نے اس کی ترتیب و تدوین میں انتہائی دقت نظر، محنت اور تلاش و تحقیق سے کام لیا ہے پورے لغت کو دیکھ جائیے، ایک جملہ، ایک لفظ یا ایک حرف بھی خلاف تہذیب نہ ملے گا۔ ورنہ عام طور پر دیکھا جاتا ہے کہ اعضا و اعصاب کا ترجمہ نہایت غلیظ الفاظ میں پیش کیا گیا ہے۔ فرہنگ عامرہ اس قسم کی تمام لغویات اور لسانی مکروہات سے پاک و صاف ہے۔

عبداللہ خاں صاحب خویشگی کی یہ مایۂ ناز پیشکش، اُن کی ادبی و فنی جد و جہد اور علمی زندگی کا ایک ایسا کارنامہ ہے جسکو محفوظ رکھنے اور اس کے فوائد کو عام و وسیع کرنا ہر فرد قوم کا اولیں فرض ہے۔

اردو طالب علموں اور ناآشنا ادبا و شعرا کے لئے عموماً یہ ایسی مشعل راہ ہے جس کی روشنی میں ذہن و نگاہ کی مجبوریاں غبار کارواں بن سکتی ہیں۔ غرض جدت، ندرت اور بلاغت کی وہ تمام مثالیں جو کسی ذخیرۂ لغت کے لئے ضروری ہوسکتی ہیں فرہنگ عامرہ میں ایک ایک لفظ کے ساتھ موجود ہیں

محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی کی یہ خلوص بھری پیشکش قابل قبول اور لائق ستائش ہے۔ خدا کرے ملک کے طول و عرض میں اسکا طوطی بولے اور ملک کے ہر چھوٹے بڑے تعلیمی اداروں، انجمنوں، مجلسوں میں اسکو ممتاز جگہ ملے۔

## جناب آصف علی صاحب بیرسٹر دہلی۔ ایم۔ ایل۔ اے (سنٹرل)

آپ نے ایک بڑی مہم سر کی ہے اور جس محنت سے آپ نے یہ کام انجام دیا ہے وہ مبارکباد کی مستحق ہے۔ ہر ایک شخص صراح اور قاموس اور بڑی بڑی ضخیم لغت کی کتابیں ہر وقت پاس نہیں رکھ سکتا مگر مختصر ضرورت فرہنگ عامرہ سے قطعی پوری ہو جانی چاہیئے۔

## عصر جدید کلکتہ

خورجہ ضلع بلند شہر کے جناب محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے ایک جدید لغات "فرہنگ عامرہ" کے نام سے تصنیف کی ہے جس کی ایک جلد ہمارے پاس تبصرہ کے لئے آئی ہے جس میں عربی، فارسی اور ترکی کے چالیس ہزار الفاظ کے معنی بیان کئے گئے ہیں۔ اس کتاب کی خصوصیت یہ ہے کہ الفاظ کے ساتھ ساتھ ان کا تلفظ بھی دے دیا گیا ہے اور یہ جدت بھی قابل تحسین ہے۔ ہم نے جا بجا سے اس کو دیکھا۔ حقیقت یہ ہے کہ اردو

زبان کے طلبہ ہی کے لئے نہیں بلکہ اساتذہ کے لئے بھی یہ مجموعہ بیحد مفید ہے۔ ضرورت کے تمام الفاظ اس میں موجود ہیں۔ جہاں تک ہم نے اندازہ کیا ہے عربی کے جدید الفاظ بھی اس میں لے لئے گئے ہیں۔

ہم کو معلوم ہے کہ اسکول اور مدارس کے طلبہ اس قسم کی جامع لغات کی تلاش میں رہتے ہیں بنا بریں اسکولوں اور مدارس کے تمام طلبہ سے ہم سفارش کرتے ہیں کہ وہ ضرور کتاب منگوا کر اپنے پاس رکھیں۔ اتنی جامع لغت کی کتاب ایسی خوبصورت تقطیع پر شاید اب تک ہماری نظروں سے نہیں گذری ہے۔

مصنف صاحب یقیناً ملک کے اہل علم کی طرف سے ہمت افزائی کے مستحق ہیں۔

## حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب صدر جمعیت العلماء ہند

یہ کتاب عربی، فارسی، ترکی کے چالیس ہزار الفاظ کا بیش بہا خزانہ ہے۔ فاضل مؤلف نے الفاظ کے صحیح تلفظ کو اعراب کے ذریعہ واضح کرنے کی سعی مشکور فرمائی ہے جو لغت کی تالیفات میں ایک مفید اضافہ ہے۔

میرا خیال ہے کہ اس قسم کی سہل المآخذ مفید اور کوئی کتاب موجود نہیں ہے؛ جو اہل علم تحریر و انشا سے دلچسپی رکھتے ہیں ان کیلئے یہ کتاب بیحد کارآمد ہے۔

حق تعالیٰ مؤلف کو جزائے خیر دے اور اس تالیف کو مقبولیت عامہ کے خلعت سے سرفراز فرمائے۔ آمین۔

## شاہکار لاہور

یہ دیکھ کر بڑی خوشی ہوتی ہے کہ اکثر ہندوستانی تعلیمات و ادبیات سے اب خاص دلچسپی لے رہے ہیں اور ان کی یہ کوششیں بڑی حد تک کامیاب ہو رہی ہیں کہ رفتار زمانہ کے ساتھ تعلیم و تعلم میں جو بہتر تبدیلیاں ہوگئی ہیں، ان کے مطابق پتہ اسے لے

مشرقی انداز کو بھی نیا رنگ دیا جائے ۔

اسی سلسلہ میں مولوی محمد عبداللہ خاں خویشگی نے ایک ایسا مجموعہ لغت مرتب کیا ہے ۔ جسے ہر لحاظ سے جامع کہا جا سکتا ہے ۔ کتاب انگریزی ترتیب کے مطابق ہے اور اس کی تکمیل اس خوبی سے کی گئی ہے کہ اس میں موجودہ زمانہ کی ہر علمی ضرورت پیدا کرنے کی صلاحیت ہے ۔

کتاب کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ہر لفظ کے سامنے اس کا صحیح تلفظ درج ہے اور الفاظ کے معنی جامعیت اور اختصار کے ساتھ بیان کیے گئے ہیں ۔ ہر مصدر کے ساتھ اسکا مضارع بھی موجود ہے اور ہر حرف کی تقطیع کے شروع میں ان حروف کو مثالوں کے ساتھ دیا گیا ہے جن سے اس کا بدل ہے ۔

دیباچے نے کتاب کی خوبیوں میں اور اضافہ کر دیا ہے ۔ نئے نئے الفاظ کے لئے اس میں جہاں انسلاک المصدر اور توابعات ترکیبی کی فہرست دی گئی ہے وہاں عام فارسی اسمار کی جمع بنانے کا قاعدہ بھی لکھ دیا گیا ہے ۔ معنوں میں روزمرہ کی شستگی، مجلسی رواداری، تہذیب اور سنجیدگی کا لحاظ رکھا گیا ہے اور بے رواج چیزوں کی جگہ ہزاروں نئے اقتصادی، تمدنی اور سیاسی الفاظ داخل کر دیے گئے ہیں ۔

مولوی محمد عبداللہ خاں صاحب نے یہ قابل قدر فرہنگ مرتب کر کے زبان پر ایک بہت بڑا احسان کیا ہے اور ہمیں یقین ہے کہ ملک کے علمی و ادبی حلقوں میں اس کی بہت قدر ہو گی ۔

## ویش سماچار دہلی

فرہنگ عامرہ ۔ جیسا کہ نام سے ظاہر ہے یہ ایک لغت ہے جسمیں عربی، فارسی اور ترکی کے تقریباً چالیس ہزار الفاظ یکجا کر دیے گئے ہیں ۔ عبداللہ خاں خویشگی نے درحقیقت یہ ایک ایسی لغت تالیف کی ہے جو موجودہ دور تعلیم کے لئے بے حد مفید ہے ۔

خویشگی صاحب نے زبان کی بڑی خدمت کی ہے۔ اہل علم کو اسکی پوری قدر کرنی چاہیئے۔

## دین دنیا دہلی

فرہنگ عامرہ عربی اور فارسی الفاظ کی (جن میں مستعمل ترکی الفاظ بھی شامل ہیں) ایک مختصر اور جامع فرہنگ ہے۔ ترتیب و تالیف فرہنگ میں زیادہ تر انگریزی سکولوں اور کالجوں میں پڑھنے والے طالب علموں کی ضرورتوں کو مدنظر رکھا گیا ہے۔ اس لئے فرہنگ عامرہ مذکور طالب علموں کے لئے ایک جامع، مختصر سستی اور مفید لغت ہے جس سے فائدہ اٹھانا بڑی لغتوں کے مقابلہ میں ان کے لئے زیادہ آسان ہے۔

امید ہے کہ قابل مؤلف کی حوصلہ افزائی کی جائے گی اور اسکولوں اور کالجوں میں فرہنگ عامرہ بہت جلد کافی مقبولیت حاصل کرلے گی۔

## نواب ابوالمعظم سراج الدین احمد خانصاحب سائل

## جانشین استاد داغ

مؤلف موصوف نے جس خوبی و انتظام سے اتنا ضخیم لغت فراہم کیا قابل ستائش ہے الفاظ کے تلفظ کی صحت کی غرض سے جو اہتمام حروف مقطعات کی صورت میں کیا ہے یہ ان کی اختراع ہے، جو کم مایہ استعداد کے لوگوں کو تصحیح تلفظ لغات میں مشعل راہ ہے۔ یہ مجموعہ خط خفی میں اس غرض سے مدون کیا گیا ہے جس سے مقصود یہ ہے کہ کم استطاعت کے لوگوں کے ہاتھوں تک پہونچ جائے۔ جہاں تک میں دیکھ سکا، اسکی خوبیوں کا مجھے اعتراف ہے۔ مؤلف کے متعلق میرے ہاتھ دعا کیلئے اٹھتے ہیں۔ خدا لئے توانا و تقدس اس کی عمر میں برکت دے۔ ذوق مطالعہ میں اضافہ فرمائے اور مبارکباد دیتا ہوں اس کو جسے میں اپنا قوت بازو جانتا ہوں اور فیروز بھائی کہکر خطاب کرتا ہوں۔

مجھے امید ہے کہ یونیورسٹیوں کے کتبخانے جتنے ہندوستان میں ہیں اور پرائیویٹ کالج

مدارس وغیرہ کے کتب خانوں کے لیے اس فرہنگ عامرہ کو موجب زینت سمجھیں گے۔ اور تشنگان ادب اردو اسے نعمت غیر مترقبہ جانیں گے اور اس کے مطالعہ سے عام و خاص فوائد کثیر حاصل کریں گے۔

# انوکھی دنیا لاہور

## فرہنگ عامرہ میری نظر میں:۔

فاضل مؤلف نے چالیس ہزار عربی، فارسی اور ترکی الفاظ کو اس خوبی و قابلیت سے مرتب کیا ہے کہ ایک بڑے سے بڑے دارالعلوم کو فرہنگ عامرہ کی موجودگی میں کسی دوسری لغت کی ضرورت ہی نہیں رہتی۔ مؤلف نے طالب علموں اور عالموں پر یکساں احسان کیا ہے۔ اس تالیف کے لیے وہ مستحق مبارکباد ہیں۔ میں ضرورتمند اصحاب سے اس کے خریدنے کی سفارش کرتا ہوں۔

(اڈیٹر)

# کامیاب دہلی

زبان اردو کے شاداب چمن میں ایک اور پھول کھلا۔ اس نئے پھول کا نام فرہنگ عامرہ ہے۔ مدت سے ایک ایسی فرہنگ کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی جو اردو کی جملہ ضروریات پر حاوی کہی جا سکے۔ اب یہ دیکھ کر ہمیں بیحد مسرت ہوئی کہ خورجہ کے مولوی عبداللہ صاحب خویشگی نے نہایت ذمہ داری اور ہوشمندی کے ساتھ فرہنگ عامرہ مرتب کر کے ضرورتمندوں کے سامنے پیش کر دی۔

فرہنگ عامرہ کی سب سے نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ یہ مغربی ڈکشنریوں کے طرز پر مرتب ہوئی ہے اور الفاظ کا تلفظ سمجھانے کا بہت ہی آسان طریقہ استعمال کیا گیا ہے۔

ہمارا خیال ہے کہ "فرہنگ عامرہ" اخبار نویسوں اور مترجموں اور طالب علموں کے لیے خصوصیت سے کارآمد ثابت ہوگی۔

خویشگی صاحب اس شاندار خدمت زبان کے لئے یقیناً مبارک باد کے مستحق ہیں۔
امید ہے کہ حامیانِ اردو خویشگی صاحب کی حوصلہ افزائی میں امکانی امداد دینگے۔
اور ان کے اس انتہائی مفید کارنامہ کی قدر کریں گے۔

## کہکشاں دہلی

یو۔پی کے مشہور اہل قلم مولوی محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی نے ہمیں فرہنگ عامرہ
تبصرہ کے لئے روانہ فرمائی ہے۔ یہ چالیس ہزار عربی، فارسی اور ترکی کے ایسے الفاظ کا
لغت ہے جو اردو میں مستعمل ہیں اور جو ہم تقریر و تحریر میں روزانہ استعمال کرتے ہیں۔
یہ عام طور پر دیکھا جاتا ہے کہ مبتدیوں کے علاوہ خاصے پڑھے لکھے لوگ بھی اعرابی
غلطیاں کرتے ہیں۔ اس فرہنگ نے یہ مشکل خوبصورتی کے ساتھ ختم کر دی ہے۔
حقیقت میں فرہنگ عامرہ، مفید، دلکش اور آسان لغت ہے جس کی ایک ایک جلد
اڈیٹر، واعظ، لیڈر اور اردو داں حضرات کے پاس ضرور رہنی چاہیئے۔

## خضر راہ لاہور

مولوی عبداللہ خانصاحب نے اردو زبان کے چالیس ہزار الفاظ، ان کے صحیح تلفظ،
معانی و ماخذ کو تحقیق سے جمع کرکے اردو زبان کی گرانقدر خدمت کی ہے۔
حقیقت میں کسی زبان کی ترقی کے لئے اچھی لغات کی موجودگی نہایت ضروری امر ہے
چنانچہ مولوی صاحب موصوف نے اس طرف توجہ کرکے ایک بڑی ضرورت کو پورا کیا ہے۔
فرہنگ عامرہ ترتیب، حروف تہجی، صحت تلفظ اور معانی کے اعتبار سے عام لغات سے امتیاز
رکھتی ہے۔

## جدت مراد آباد

اردو ہندوستان کی "لنگوفرنکا" (مشترک زبان) ہے، جس کو دس کروڑ سے زائد باشندے

بولنے اور لکھتے ہیں اور جسکو تقریباً تمام ملک سمجھتا ہے۔ لیکن کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ دنیا کی اتنی بڑی زبان میں کوئی ایک بھی ایسی لغات کی کتاب نہیں ہے جو عہد حاضرہ کے معیار پر پوری اتر سکے۔ ہمیں مسرت ہے کہ مولوی محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے ایک فرہنگ "فرہنگ عامرہ" کے نام سے تالیف فرماکر اردو زبان کی نہایت ہی قابل قدر خدمت انجام دی ہے جس کے لئے وہ ابنائے ملک کے شکریہ کے مستحق ہیں۔ یوں تو یہ کتاب ہر شخص کیلئے مفید وکارآمد ہے لیکن طلبار کے لئے بالخصوص یہ ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔

ہم سفارش کرتے ہیں کہ "فرہنگ عامرہ" کو ہر دارالمطالعہ، کتب خانہ اور ادارۂ تعلیمی کی زینت بنایا جائے اور کسی اردو خواں شخص کا گھر اس کتاب سے خالی نہ رہے۔

## ماہ نیم ماہ دہلی

فرہنگ عامرہ اردو زبان کی ایک لغت ہے جو فارسی، عربی اور مروجہ ترکی الفاظ پر مشتمل ہے۔ اس کے مرتب ہمارے محترم خان محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی ہیں۔

فرہنگ کم و بیش، چالیس ہزار الفاظ اور ان کے ضروری معانی ومطالب کا جامع ذخیرہ ہے۔ جس میں الفاظ کے ٹکڑے کرکے اور اعراب لگاکر ہر لفظ کے تلفظ کو اس طرح نمایاں کیا گیا ہے۔ کہ ایک مبتدی بھی آسانی سے ساتھ صحیح تلفظ معلوم کرسکتا ہے۔

ہم پرزور الفاظ میں درخواست کرینگے کہ وہ تمام حضرات جو اردو زبان سے دلچسپی رکھتے ہوں اس فرہنگ سے ضرور استفادہ حاصل کریں

## ہندوستان ریویو پٹنہ عظیم آباد

**فرہنگ عامرہ:۔ ایک اردو لغات**

یہ کتاب ایک فرہنگ ہے جسمیں عربی، فارسی اور ترکی الفاظ کے معنی اردو میں دئیے گئے ہیں اور جو بلاشبہ مؤلف کی گہری کاوش اور تدقیق کا ثمرہ ہے۔ ایک سبک دست مگر جامع لغات کی ضرورت جو اردو کے طلبہ عرصے سے محسوس کر رہے تھے، یہ کتاب باحسن وجوہ پوری کردے گی۔ (ترجمہ)

